# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



Part-II A/2017
Examination:- M.A./M.Sc.

Roll No. ....................

Subject: Islamic Studies
PAPER:I-N-15 [Al-Fiqah Uloom ul Fiqah (New Course 2015)] | Common
I [Al-Fiqah (Old Course 2013)]

TIME ALLOWED: 3 hrs.
MAX. MARKS: 100

سوال:1 (معروضی) درج اجزا میں دس اجزاء کے اس طرح جواب دیں جز والف اور جز وب سے تین تین اور جز وج سے چار سوالات کے جواب دیں 20

الف:

۱) قرآن کے فقہی اصول تدریج سے کیا مراد ہے، مثال دیں

۲) عہدِ صحابہ کی اس شخصیت کا اسمِ گرامی تحریر کیجیے، جنہوں نے فقہی تدوین میں نمایاں کردار ادا کیا

۳) عہدِ تابعین کے دو فقہی مراکز کے نام لکھیے

۴) اجتہاد کی تعریف کیجیے

۵) دورِ حاضر کے کسی فقیہ کا نام لکھیے

۶) تعاملِ اہلِ مدینہ کس فقیہ کا ماخذ ہے

ب:

۱) اصول الشاشی کے مصنف کا نام لکھیے

۲) خاص کی تعریف کیجیے

۳) امر کی تعریف کیجیے

۴) نص کی تعریف کیجیے

۵ اجماع کی حجیت پر ایک آیتِ کریمہ پیش کیجیے

۶) حقیقت کی دو قسموں کے نام بتائیے

ج

۱) پاک اشیاء کے حلال ہونے کے بارہ میں قرآن کریم کی ایک آیتِ مبارکہ نقل کیجیے

۲) خشکی کے حرام حیوانات میں سے کوئی سے تین کے نام لکھیے

۳) بکری کو ذبح کرنے سے پہلے کتنے دن محبوس رکھا جائے

۴) شراب کو سرکہ کیسے بنایا جاتا ہے

۵) شراب کو سرکہ بنا کر اس کے استعمال کے بارہ امام مالکؒ کے کتنے اقوال ہیں کوئی سے دو لکھیے

۶) اضطرار کی کیفیت میں صرف بقدرِ ضرورت کھانا چاہیے، اس پر دلیل کے طور پر قرآنِ کریم کی ایک آیت نقل کریں

۷) خلع کے دو مترادفات لکھیے

۸) حق کی بحث میں کسی شخص کی وفاۃ تقدیری سے کیا مراد ہے

## حصہ اول انشائیہ (تاریخ الفقہ)

سوال:2 عہدِ تابعین میں فقہ اسلامی کے امتیازات، ماخذ اور اس دور کے ممتاز فقہاء کے اسماء گرامی تحریر کیجیے 10

یا

عہدِ تدوین میں فقہ حنفی و مالکی کے امتیازات، ماخذ اور خصوصیات تحریر کیجیے

(P.T.O.)

## حصہ دوم انشائیہ (اصول الفقہ)

سوال:4 عبدالوہاب خلاف کی اصول الفقہ اور الوجیز کی روشنی میں سنت یا قیاس کی تعریف کریں اور اسکی اہمیت وحجیت پر مدلل بحث کریں 10

سوال:5 درج ذیل میں سے کسی ایک پر نوٹ تحریر کیجئے

الف: مطلق ومقید (تعریف، اقسام، مثالیں) ب: امر کی بحث میں اداء کی اقسام 10

## حصہ سوم انشائیہ (متن الفقہ)

سوال: 6 درج ذیل فقہی عبارت کا بامحاورہ اردو ترجمہ کیجئے، اور **جلالہ کی تعریف** کے بارہ میں مختلف فقہاء کی آراء کی وضاحت کیجئے: 15

**وعبارة الشافعية يكره اكل الجلالة؛ وهى التى اكثر اكلها العذرة (الغائط) من ناقة او شاة او بقرة اوديك او دجاجة لحديث ابن عمر المتقدم ولا يحرم اكلها لانه ليس فيها اكثر من تغيير لحمها**

**یا**

درج ذیل فقہی عبارت کا بامحاورہ اردو ترجمہ کیجئے، اور دوا کے لیئے حرام چیز کے استعمال کے بارہ میں مختلف فقہاء کی آراء کی وضاحت کیجئے:

**قال الحنفية يجوز التداوى بالمحرم ان علم يقينا ان فيه شفاء ولا يقوم غيره مقامه اما بالظن فلايجوز ،وقول الطبيب لا يحصل به اليقين ولا يرخص التداوى بلحم الخنزيروان تعين**

سوال: 7 درج ذیل فقہی عبارت کا بامحاورہ اردو ترجمہ کیجئے، اور مصطفیٰ الزرقاء نے حق کی جو تعریف کی ہے اس کے امتیازات لکھیئے نیز یہ واضح کیجئے حقوق اللہ اور حقوق العباد میں کیا فرق ہے: 15

**وقال الاستاذ مصطفىٰ الزرقاء : الحق : هو اختصاص يقرر به الشرع سلطة او تكليفا وهو تعريف جيد لانه يشمل انواع حقوق الدينية كحق الله علىٰ عباده من صلوٰة وصيام ونحوهما**

درج ذیل فقہی عبارت کا بامحاورہ اردو ترجمہ کیجئے، حق کے لغوی معنیٰ بیان کرتے ہوئے حق اللہ کی جو تعریف درج ہے، اسکی وضاحت کیجئے، نیز یہ واضح کیجئے حقوق اللہ اور حقوق العباد میں کیا فرق ہے

**حق الله تعالىٰ: وهو ماقصد به التقرب الى الله تعالىٰ وتعظيمه فاقامة شعائر دينه او تحقيق لنفع العام للعالم من غير اختصاص باحد من الناس و ينسب الى الله تعالىٰلعظم خطره وشمول نفعه اى انه حق للمجتمع**

سوال: 8 درج ذیل میں سے ایک پر نوٹ لکھیئے: 10

الف: ایک مجلس کی طلاقِ ثلاثہ، احکام ومسائل ب: معاوضہ خلع کی مقدار کے بارہ میں احکام



# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**Part-II** **A/201**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: I-N [(Al-Fiqah Ilm ul Fiqah (Old Course 2014)]**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

سوال:۱ درج ذیل میں سے سات سوالات کے مختصر جوابات اس طرح دیجیئے کہ جز و الف اور ب دو دو اور جز و ج سے تین سوالات منتخب کیجیئے: 14

الف:

۱)مطلق کی تعریف کیجیئے، ایک مثال بھی دیجیے
۲)اشارۃ النص سے کیا مراد ہے
۳مجمل کی تعریف کیجی
۴)اجماع کی تعریف کیجیے

ب:

۱)عہدِ صحابہ دو ممتاز فقہاء کے اسماءِ گرامی تحریر کیجیئے
۲)عہدِ بنو امیہ کے دو فقہی ماٗخذ لکھیئے
۳)عہدِ تابعین کے دو فقہی مدارس کے نام لکھیئے
۴)اجتہاد کی تعرف کیجیئے

ج:

۱)نکاح کی اہمیت پر قرآنِ کریم کی ایک آیت نقل کیجیئے
۲)صرف دو مخصوص الفاظ سے نکاح ہوسکتا، اس کے کونسے فقہاء قائل ہیں
۳)خِطبہ علی الخِطبہ سے کیا مراد ہے، اس ضمن میں امام شافعی اور امام ابو حنیفہ کا کیا موقف ہے
۴)ولی کی اجازت ضروری ہونے کے کونسے فقہاء قائل ہیں
۵)طلاقِ سنی کا مفہوم بیان کیجیئے
۶)خلع کا لغوی و اصطلاحی مفہوم بیان کیجیئے

**حصہ اول: (اس حصہ سے ایک سوال کا جواب مطلوب ہے)** ۲۰

سوال:۲ خاص و عام کی تعریف کیجیئے، اقسام بیان کیجیئے، حکم بیان کیجیئے، اور ہر ایک کو مثالوں سے واضح کیجیئے۔

سوال:۳ سنت کی تعریف کیجیئے، اس کی حجیت پر مدلل بحث کیجیئے۔

**حصہ دوم: (اس حصہ سے ایک سوال کا جواب مطلوب ہے)** ۱۶

سوال:۴ قرآن کے فقہی اصول بیان کیجیئے اور آیات کے ذریعہ مثالوں سے اپنی بات واضح کیجیئے۔

PTO

سوال:۵ عہدِ نبوی صحابہ کے فقہی امتیازات بیان کیجیے۔

حصہ سوم: (اس حصہ سے دو سوالوں کے جوابات مطلوب ہیں)

سوال:۶ درج ذیل فقہی عبارت کا ترجمہ کیجیے، تشریح کیجیے اور فقہی اختلاف کی وضاحت کیجیے: ۲۵

احداهما ان الصداق عبادة . والثانية ان العبادة مؤقتة ، وفى كليهما نزاع للخصم ، وذلک انه قد يلقى فى الشرع من العبادات ما ليست مؤقتة بل الواجب فيها هو اقل ما ينطلق عليه الاسم ، وايضا فانه ليس فيه شبه العبادات خاصا ، وانما صار المرجحون لهذ القياس علىٰ مفهوم الأثر لاحتمال ان يكون ذلک الأثر خاصا بذلک الرجل لقوله فيه وقد انکحتکها بما معک من القرآن، وهذا خلاف للأصول. (ص:۱۵)

سوال:۷ درج ذیل فقہی عبارت کا ترجمہ کیجیے، تشریح کیجیے اور فقہی اختلاف کی وضاحت کیجیے: ۲۵

واتفق ابو حنيفةؒ والشافعیؒ ومالکؒ علیٰ ان الشهادة من شرط النكاح . واختلفوا هل هى شرط تمام يؤمر به عند الدخول او شرط صحة يؤمر به عند العقد ، واتفقوا علیٰ انه لا يجوز نكاح السر . واختلفوا اذا اشهد شاهدين ووصيا بالكتمان ، هل هو سر او ليس بسر ؟

سوال:۸ درج ذیل فقہی عبارت کا ترجمہ کیجیے، تشریح کیجیے اور فقہی اختلاف کی وضاحت کیجیے: ۲۵

فانه اختلف فيه مالک وابو حنيفة ومن تبعهما، فقال مالک من شرطها ان لا يتبعها فى العدة طلاقا آخر .وقال ابوحنيفة : ان طلقها عند كل طهر طلقة واحدة كان مطلقا للسنة .وسبب هذ الاختلاف هل من شرط هذ الطلاق ان يكون فى حال الزوجية بعد رجعة ام ليس من شرطه

سوال:۹ درج ذیل میں سے کسی دو پر نوٹ لکھیے: ۲۵

الف: نسبی محرم رشتے

ب: ممنوع اور فاسد نکاح

ج: مہر

د: کتاب الاقضیہ الباب الثالث کا خلاصہ

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2017**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: II-N-15 [Dawah Tul Irshad (New Course 2015)]**
**II-A [Dawah Tul Irshad (Old Course 2013)]** | **Common**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 75**

---

**نوٹ: کل چار سوالات حل کریں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ پہلے سوال کے پندرہ اور باقی سوالات کے بیس بیس نمبرز ہیں:**

سوال نمبر:۱ کوئی سے دس سوالات کے جوابات دیں (۱۵)

(الف) قرآن مجید نے مسیح علیہ السلام کے صحابہ کو کس نام سے ذکر کیا ہے؟

(ب) قوم ثمود کا دوسرا نام قرآن نے کیا ذکر کیا ہے؟

(ج) تاریخ انسانی میں انکارِ دعوت پر سب سے پہلا عذاب کس پیغمبر کی قوم پر آیا؟

(د) رسول اللہ ﷺ کی طرف سے دعوتِ مباہلہ کا واقعہ کس مذہب کے وفد کے ساتھ پیش آیا؟

(ہ) مہدی تحریک کے بانی کا تعلق کس ملک سے تھا؟

(و) امام العلماء کس صحابی کا لقب ہے؟

(ز) عہد نبوی کے دو جہادی معرکوں کا نام لکھیں جن میں مد مقابل یہودی تھے؟

(ح) تحریک مجاہدین کے بانی وامیر کون تھے؟

(ط) حضرت عمر بن عبدالعزیز کا دورِ خلافت کتنے سال رہا؟

(ی) دونوں کتابوں کے مصنفین کا نام لکھیں۔ (۱) دعوت وعزیمت کے روشن ستارے (۲) تاریخ دعوت وعزیمت

(ک) آیت اعراب کے ساتھ مکمل کریں۔ يَآ اَهْلَ الْكِتَابِ تَعَالَوْا.........بِهٖ شَيْئًا

(ل) حدیث "بَلِّغُوْا عَنِّي وَلَوْ آيَةً" کا اردو ترجمہ لکھیں۔

سوال نمبر۲۔ قرآن وسنت اور سیرت النبی ﷺ میں داعی الی اللہ کی کن صفات کی طرف رہنمائی ہوتی ہے۔ تفصیلی نوٹ لکھیں (۲۰)

سوال نمبر۳۔ حضرت ابراہیمؑ کا دعوتِ حق کا اسلوب کیا تھا؟ وہ کن کن مراحلِ دعوت سے گزرے؟ تفصیلی نوٹ لکھیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۴۔ حکمرانوں کے نام لکھے گئے نبوی مکتوبات کی دعوتی اہمیت بیان کریں۔ ان سے کون کون سے دعوتی اصول اخذ ہوتے ہیں؟ (۲۰)

سوال نمبر۵۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی دینی ودعوتی خدمات پر تفصیل سے روشنی ڈالیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۶۔ شاہ ولی اللہؒ کی شخصیت برصغیر میں اپنے کن تجدیدی کارناموں کے باعث معروف ہے۔ مفصل جائزہ لیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۷۔ درج ذیل میں سے دو پر نوٹ لکھیں (۱۰+۱۰)

(۱) حضرت ابوعبیدہ بن الجراحؓ کی دینی خدمات (۲) اسلامی ٹی وی چینلز کا دعوتی طریقہء کار (۳) الاخوان المسلمون

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2017**

**Examination:- M.A./M.Sc.**

**Roll No. ....................**

**Subject: Islamic Studies** — **TIME ALLOWED: 3 hrs.**

**PAPER: II-N [Islam & Modern Thought (Old Course 2014)]** — **MAX. MARKS: 100**

---

نوٹ: سوال نمبر 1 لازمی ہے۔ حصہ اول میں سے کوئی سے دو، حصہ دوم اور حصہ سوم میں سے ایک ایک سوال کا جواب تحریر کیجئے۔ 20=10x2

سوال نمبر 1۔ درج ذیل میں سے کوئی سے دس اجزا کے جوابات تحریر کریں۔

۱۔ ملاوٹ سے متعلق ایک حدیث کا متن تحریر کریں۔

۲۔ جہاد اور جنگ میں فرق واضح کریں۔

۳۔ قرآن میں اسلامی ریاست کی کون سی چار ذمہ داریاں بیان کی گئی ہیں؟ قرآنی آیت تحریر کریں۔

۴۔ شوریٰ کے حکم سے متعلق قرآنی آیت کا متن تحریر کریں۔

۵۔ مسلم معاشرے میں باہمی تعاون کا اصول کیا ہوگا؟ قرآنی آیت تحریر کریں۔

۶۔ اسلام میں عورت کے معاشی حقوق کونسے ہیں؟ کوئی سے دو تحریر کریں۔

۷۔ عظمت انسانی سے متعلق قرآنی آیت معہ اُردو ترجمہ لکھیئے۔

۸۔ انتہاپسندی سے کیا مُراد ہے؟

۹۔ معاشرتی عدل سے کیا مُراد ہے؟

۱۰۔ عالمگیریت (گلوبلائزیشن) سے کیا مراد ہے؟

۱۱۔ سوشل میڈیا کے دو اہم ترین فوائد اور بدترین نقصانات تحریر کیجیے۔

۱۲۔ مضاربت سے کیا مُراد ہے؟

## حصہ اوّل

سوال نمبر 2۔ الف۔ علم معاشیات کی اقسام پر نوٹ لکھیئے۔ 10

ب۔ اسلامی معاشیات کے اہم خدوخال واضح کیجیے۔ 10

سوال نمبر 3۔ الف۔ "اسلامی اقدار اسلامی معاشی رویہ کی بنیاد ہیں"۔ تقویٰ، عدل اور احسان کی روشنی میں مثالیں دے کر واضح کیجیے۔ 10

ب۔ معاشی رویوں اور پالیسی کے تعین کے حوالہ سے حلال و حرام کے تصور پر بحث کیجیے۔ 10

سوال نمبر 4۔ اسلام میں زکوٰۃ کی اہمیت اس کے مصارف اور بنیادی مسائل پر تفصیلی مضمون قلمبند کریں۔ 20

سوال نمبر 5۔ الف: حرمت سُود پر قرآن و سنت سے دلائل پیش کریں۔ 10

ب: نظام بینکاری کے فوائد تحریر کریں۔ 10

## حصہ دوم

سوال نمبر 6۔ الف: اسلامی معاشرت کی خصوصیات تحریر کریں۔ 10

ب: حاکمیت الٰہیہ سے کیا مُراد ہے؟ اسکا مغربی حاکمیت اعلیٰ کے تصور سے موازنہ کریں۔ 10

سوال نمبر 7: الف: اسلام کے سیاسی نظام میں شوریٰ کی اہمیت 10

ب: اسلام کے عطا کردہ بنیادی انسانی حقوق 10

## حصہ سوم

سوال نمبر 8۔ خاندان بحیثیت ادارہ اس کی اہمیت نیز یورپ میں اس کے زوال کے اسباب پر تفصیلی مضمون لکھیئے۔ 20

سوال نمبر 9۔ الف: اسلامی معاشرے میں مسجد کے ہمہ پہلو کردار پر مضمون قلمبند کریں۔ 10

ب: ذرائع ابلاغ اور اُس کے کردار پر تفصیلاً روشنی ڈالیے۔ 10

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2017**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

**Roll No. ....................**

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: III-N-15 [Islam & Modern Economic Thought & Movements]**
**III [Islam & Modern Economic Thought & Movements ])**
**Common**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

نوٹ: سوال نمبر ایک لازمی ہے۔ بقیہ سوالات میں سے کوئی سے چار سوالات کے جوابات مطلوب ہیں:

سوال نمبر 1: کوئی سے دس سوالات کے مختصر جوابات دیجئے۔ 20

(i) مغربی معاشیات میں عوامل پیداوار کی تعداد کتنی ہے، نام بتائیں۔

(ii) ایجابی اور فلاحی معاشیات میں بنیادی فرق بیان کریں۔

(iii) مسلم مفکرین میں کسی ایک ماہر معیشت کی تعریف لکھیں

(iv) لگان کی تعریف لکھیے۔

(v) اسلام میں معاشی ترقی کی جامع تعریف بتایئے۔

(vi) انفرادی ملکیت کی تائید میں کوئی ایک قرآنی آیت لکھیے۔

(vii) اسلام میں ورثا کتنی قسم کے ہیں؟

(viii) اسلام میں اراضی کی کوئی سی چار اقسام کے نام لکھیں۔

(ix) جزیہ اور خراج میں کیا فرق ہے؟

(x) ضرائب سے کیا مراد ہے؟

(xi) درج ذیل کتب کے مصنفین کے نام لکھیں۔ الف) اسلام اور جدید معاشی مسائل ب) کتاب الاموال

(xii) عشر اور عشور میں کیا فرق ہے؟

(xiii) قرض حسنہ سے کیا مراد ہے؟

سوال نمبر 2: مغربی معاشیات کے آغاز وارتقا پر جامع نوٹ لکھیے۔ نیز جدید معاشیات کی اقسام بھی بیان کریں۔ 20

سوال نمبر 3: سرمایہ داریت کا مکمل تعارف کرتے ہوئے اس کی اہمیت اور وقعت کا جائزہ لیں۔ نیز سرمایہ دارانہ نظام کی موجودگی میں اسلامی نظم معیشت کا جواز پیش کریں۔ 20

سوال نمبر 4: اسلام کی معاشی اقدار میں تقویٰ اور عدل کی اہمیت دلائل کی روشنی میں تحریر کریں۔ 20

سوال نمبر 5: اسلامی معاشی نظام میں شراکت کی کیا اہمیت ہے؟ قرآن وسنت سے شراکت کے جواز کی صورتیں لکھیے۔ 20

سوال نمبر 6: بیت المال سے کیا مراد ہے؟ اسلامی ریاست میں بیت المال کے کون کون سے ذرائع آمدن ہیں۔ 20

سوال نمبر 7: بلاسود بینکاری کے تصور پر سیر حاصل گفتگو کیجیے۔ 20

سوال نمبر 8: درج ذیل میں سے کسی دو عناوین پر نوٹ لکھیں۔ 20 =10+10

الف) قسطوں کا کاروبار ب) سرمایہ اور اس کی اقسام ج) پاکستان کے مالیاتی نظام کا تنقیدی مطالعہ

سوال نمبر 9: درج ذیل میں سے کسی دو عناوین پر نوٹ لکھیں۔ 20 =10+10

الف) معاشیات کی اقسام ب) امام ابو یوسف کے معاشی اصول ج) تکافل

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



Part-II A/2017
Examination:- M.A./M.Sc.

Roll No. ....................

Subject: Islamic Studies
PAPER: IV-2N-15 [Islam & Philosophy (New Course)] | Common
IV-2 [Islam & Philosophy (Old Course)]

TIME ALLOWED: 3 hrs.
MAX. MARKS: 100

نوٹ: کل پانچ سوالات حل کریں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ تمام سوالات کے نمبر مساوی ہیں:

سوال نمبر ۱:

(الف) درج ذیل اصطلاحات میں سے صرف پانچ کی وضاحت کریں۔ (۱۰)

قانون تعلیل، دیومالا، جوہر، عرض، مکالماتی طریقہ کار، حظیرۃ القدس، علت العلل

(ب) درج ذیل میں سے دس سوالات کے مختصر جوابات دیں۔ (۱۰)

(۱) ''پانچ دراڑیں'' کے نام سے کتاب کس یونانی فلسفی نے لکھی جس میں تخلیق کائنات کا نظریہ پیش کیا؟

(۲) یونان کے سات دانش مندوں میں سے دو کا نام لکھیں؟

(۳) فیثاغورثیہ کے نزدیک کائنات کی اصل ہے؟

(۴) تاریخ فلسفہ میں پہلی بار عقل اور حواس کی تفریق کا نظریہ کس نے پیش کیا؟

(۵) نوفلاطونیت کے نزدیک خدا اور دنیا کے درمیان واسطہ کیا ہے؟

(۶) معلم اول کس یونانی فلسفی کو کہا جاتا ہے؟

(۷) مسلم فکر میں فلسفہء وحدت الوجود کا بانی کس کو قرار دیا جاتا ہے؟

(۸) ایلیائی مکتبہء فکر کا اصل بانی کس فلسفی کو مانا جاتا ہے؟

(۹) حجۃ اللہ البالغہ کے مصنف کا نام لکھیں؟

(۱۰) فلسفہء خودی برصغیر کے کس فلسفی شاعر نے پیش کیا؟

(۱۱) قرآن کی کسی آیت کا ترجمہ تحریر کریں جس میں تفکر و تدبر کی اہمیت بیان کی گئی ہو؟

(۱۲) ''كُلُّ مَوْلُوْدٍ يُوْلَدُ عَلَى الْفِطْرَةِ'' یہ کس کا فرمان ہے؟

سوال نمبر۲۔ سقراط کی شخصیت اور اس کے فلسفیانہ افکار پر تفصیلی نوٹ لکھیں؟

سوال نمبر۳۔ افلاطون کی شخصیت اور اس کے نظریہء ریاست پر تفصیلی نوٹ قلم بند کریں؟

سوال نمبر۴۔ اشاعرہ کون تھے؟ انکے کلامی افکار کو تفصیلاً لکھیں؟

سوال نمبر۵۔ الکندی کے فلسفیانہ افکار پر مبسوط نوٹ تحریر کریں؟

سوال نمبر۶۔ فلسفہ اور سائنس کا باہمی تعلق اور اختلافات واتفاقات کیا ہیں۔ وضاحت کریں؟

سوال نمبر۷۔ وحدت الوجود کا نظریہ کیا ہے؟ اس کے دلایل کا تجزیہ کریں۔

سوال نمبر۸۔ درج ذیل میں سے کوئی سے دو پر نوٹ لکھیں۔

(الف) تھیلیز کے فلسفیانہ افکار (ب) سوفسطائیہ (ج) آرفیسی مذہب

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2017**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studie**
**PAPER: IV-3N-15 [The World of Islam Resources & Problem (New Course)]**
**IV-3 [The World of Islam Resources & Problem (Old Course)]**

**Common**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

نوٹ:صرف پانچ سوالوں کے جوابات تحریر کریں۔سوال نمبر 1 لازمی ہے۔تمام سوالوں کے نمبر مساوی ہیں:

۱۔ کوئی سے دس اجزاء کے جواب دیں۔

(i) C-PEC کن الفاظ کا مخفف ہے؟

(ii) آذربائیجان کے دارالخلافہ کا نام لکھیں۔

(iii) آبادی کے اعتبار سے مسلم دنیا کے سب سے بڑے ملک کا نام بتائیں نیز بتائیں یہ کس خطہ میں واقع ہے؟

(iv) ترکی کس براعظم میں واقع ہے؟اس کے دارالخلافہ کا نام بتائیں۔

(v) مصر کی دو بندرگاہوں کے نام لکھیں۔

(vi) یاسر عرفات کس تنظیم کے سربراہ تھے؟

(vii) ماضی قریب میں کونسا اسلامی ملک دو حصوں میں تقسیم کر دیا گیا۔

(viii) سعودی عرب کی وجہ تسمیہ بیان کریں۔

(ix) سونے کے ذخائر کن اسلامی ممالک میں ملتے ہیں۔کوئی سے دو نام لکھیے۔

(x) قطر اور مسقط کی کرنسیوں کے نام لکھیں۔

(xi) W.T.O کن الفاظ کا مخفف ہے؟

(xii) دوسری اسلامی کانفرنس کب اور کس ملک میں ہوئی تھی؟

(xiii) RAW کس ملک کی خفیہ ایجنسی کا نام ہے۔

(xiv) ربڑ کی مصنوعات کن اسلام ممالک میں تیار ہوتی ہیں؟

(xv) مندرجہ ذیل کتب کے مصنفین کا نام بتایئے

الف) ملتِ اسلامیہ کی مختصر تاریخ ب) اسلام اور مغرب کے تہذیبی مسائل

۲۔ عالم اسلام کے زرعی وسائل تفصیلاً بیان کریں۔

۳۔ صہیونیت کا تعارف، مقاصد اور اور مسلم امہ پر اس کے اثرات کا جائزہ لیجئے۔

۴۔ گلوبل ویلیج میں عالمِ اسلام کی اہمیت پر مفصل تبصرہ کریں۔

۵۔ نیو ورلڈ آرڈر سے کیا مراد ہے؟اس کے پس پردہ عزائم اور عالمِ اسلام پر اس کے اثرات بیان کریں۔

۶۔ OIC عالمِ اسلام کی واحد سیاسی تنظیم ہے۔اس کے کردار کا تنقیدی جائزہ لیجئے۔

۷۔ ''موجودہ حالات میں عالمِ اسلام کے مسائل کا حل تعلیمی و اقتصادی تعاون سے وابستہ ہے'' بحث کیجئے۔

۸۔ مسئلہ شام کے اسباب کا جائزہ لیتے ہوئے عصری صورتحال بیان کریں اور حل کی تجاویز پیش کریں۔

۹۔ مندرجہ ذیل میں سے کسی دو پر نوٹ لکھیں۔

الف) اخوان المسلمون کا سیاسی کردار ب) ترکی فوج کی حالیہ بغاوت

ج) اتحادِ امت کی راہ میں حائل رکاوٹیں د) داعش کا ظہور اور اس کے نتائج

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2017**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: V-I-N15 [Islam & Modern Political and Social Thought (New Course)]**
**V-1 [[Islam & Modern Political and Social Thought (Old Course)]** | **Common**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

**نوٹ: پانچ سوالوں کے جواب مطلوب ہیں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ حصہ اول اور دوم میں سے دو، دو سوال منتخب کریں۔**

سوال ۱: درج ذیل میں سے دس اجزاء کے مختصر جواب تحریر کیجیے۔ ۲۰

i. 'السیاسۃ الشرعیۃ' کے مصنف کا نام تحریر کیجیے۔

ii. حکومت اور ریاست میں فرق واضح کیجیے۔

iii. حکومت کے تین بنیادی اداروں کا باہمی ربط واضح کیجیے۔

iv. جہاد کی فضیلت کے بارے میں ایک حدیثِ مبارکہ تحریر کیجیے۔

v. تھیاکریسی سے کیا مراد ہے۔

vi. پاکستانی پارلیمنٹ کتنے ایوانوں پر مشتمل ہے، نام تحریر کیجیے۔

vii. قوم اور ملت میں فرق واضح کیجیے۔

viii. خاندانی انتشار کے دو بڑے اسباب تحریر کیجیے۔

ix. عالم اسلام کی دو قدیم درسگاہوں کے نام مع مقام ذکر کیجیے۔

x. سیکولرازم کا مفہوم بیان کیجیے۔

xi. والدین کے حق میں قرآنی دعا تحریر کیجیے۔

xii. مغربی جمہوریت کی دو خامیاں بیان کیجیے۔

## حصہ اوّل

سوال ۲: علم سیاسیات، نوعیت، وسعت اور مطالعے کی اہمیت پر جامع نوٹ تحریر کیجیے۔ ۲۰

سوال ۳: اقتدار اعلیٰ سے کیا مراد ہے۔ حاکمیت اعلیٰ کا اسلامی نظریہ قرآن و سنت سے واضح کیجیے۔ ۲۰

سوال ۴: ملوکیت کسے کہتے ہیں، اور اس کے بنیادی نظریات بیان کرتے ہوئے اسلام کی روشنی میں اس نظام پر جامع تبصرہ کیجیے۔ ۲۰

سوال ۵: درج ذیل میں سے دو پر جامع نوٹ تحریر کیجیے۔ ۲۰

شوریٰ    دستور    فلاحی ریاست

## حصہ دوم

سوال ۶: کائنات میں انسان کی حیثیت کیا ہے؟ مختلف مذاہب کا نقطہ نظر بیان کیجیے، نیز عظمت انسانی کے بارے میں اسلامی تعلیمات تحریر کیجیے۔ ۲۰

سوال ۷: اسلام میں عورت کے مقام و مرتبہ پر مدلّل نوٹ تحریر کیجیے۔ نیز دور حاضر میں حقوق نسواں کے مطالبات کا علمی محاکمہ کیجیے۔ ۲۰

سوال ۸: علم کی اہمیت بیان کریں نیز 'مدرسہ' اسلامی معاشرے کی تعلیم و تربیت میں کیا خدمات سرانجام دیتا ہے؟ ۲۰

سوال ۹: درج ذیل میں سے دو پر نوٹ تحریر کیجیے۔ ۱۰+۱۰

تہذیبی تصادم    چائلڈ لیبر    عصری ذرائع ابلاغ کا منفی کردار

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2017**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: V-2-N15 [Islami Akhlaq o Tassawuf (New Course)] Common**
**V-2 [Islam, Ethics & Tassawuf (Old Course)]**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

**نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے۔ حصہ اول و دوم سے دو دو سوالات کے جوابات مطلوب ہیں:**

سوال نمبر ا: کوئی سے دس اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کریں۔

(الف) قرآن نے نماز کے بارے کیا بتایا ہے کہ یہ کس سے روکتی ہے؟

(ب) قرآن کی تلاوت پر ہر ہر حرف کے بدلے کتنی نیکیاں ملتی ہیں؟

(ج) روح کے بارے قرآن نے کیا بتایا ہے؟

(د) روح القدس کون سے فرشتہ ہیں؟

(ھ) کتاب "فوائد الفواد" کس معروف صوفی کے ملفوظات کے مجموعہ کا نام ہے؟

(و) وجد سے کیا مراد ہے؟

(ز) کسے کہتے ہیں؟

(ح) کنفیوشس کون تھا؟

(ط) صوفی کا لفظی مطلب کیا ہے؟

(ی) قسیس و رھبان کس مذہب کے لوگ ہوتے ہیں؟

(ک) بابا گرونانک کون تھے؟

(ل) توکل پر کوئی حدیث یا آیت لکھیں۔

## حصہ اول (اخلاق)

سوال نمبر ۲۔ اخلاق کے لغوی و اصطلاحی معانی کیا ہیں؟ اسلام کے تصور اخلاق پر تفصیلی نوٹ لکھیں۔

سوال نمبر ۳۔ "رسول اللہ ﷺ بحیثیت پیغمبر اخلاق" تفصیلی نوٹ قلم بند کریں۔

سوال نمبر ۴۔ رذایل اخلاق سے کیا مراد ہے؟ رذایل اخلاق کے اسباب و محرکات کیا ہوتے ہیں۔ وضاحت کریں

سوال نمبر ۵۔ امام غزالی کا فلسفہء اخلاق تفصیل سے بیان کریں؟

## حصہ اول (تصوف)

سوال نمبر ۶۔ تصوف کے لغوی و اصطلاحی معانی کیا ہیں؟ انسانی زندگی میں اس کی کیا ضرورت و اہمیت ہے۔ تفصیلاً وضاحت کریں

سوال نمبر ۷۔ الہام، کشف، اور القاء کیا ہے؟ ان سب اصطلاحات تصوف کی وضاحت کریں نیز ان کی شرعی حیثیت واضح کریں؟

سوال نمبر ۸۔ وحدت الوجود اور وحدت الشہود کے نقطہ ہائے نظر کی وضاحت کریں اور دونوں کا تقابل کریں۔

سوال نمبر ۹۔ درج ذیل میں سے دو پر نوٹ لکھیں

(الف) سلسلہء سہروردیہ (ب) مجدد الف ثانی (ج) سلسلہء چشتیہ

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



Part-II A/2017
Examination:- M.A./M.Sc.

Roll No. ....................

Subject: Islamic Studies
PAPER: V-II-N [Dawa Tul Irshad (Old Course 2014)

TIME ALLOWED: 3 hrs.
MAX. MARKS: 75

کل چار سوالات حل کریں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ پہلے سوال کے پندرہ اور باقی سوالات کے بیس بیس نمبر ہیں

سوال نمبر:۱ کوئی سے دس سوالات کے جوابات دیں (۱۵)

(الف) قرآن مجید میں کس پیغمبر کا ذکر سب سے زیادہ اور تفصیلی ہے؟

(ب) حدیث میں کس پیغمبر کو "اول الرسل" کہا گیا ہے؟

(ج) قوم عاد کو کس عذاب میں ہلاک کیا گیا ہے؟

(د) کس صحابی کے بارے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "اَرْحَمُ اُمَّتِی"؟

(ھ) سیدنا علیؓ کا دورِ خلافت کتنے سال ہے؟

(و) امین الامت کس صحابی کا لقب ہے؟

(ز) مجدد الف ثانی نے کس مغل حکمران کے سامنے کلمہء حق کہا؟

(ح) شاہ ولی اللہؒ کے تجدیدی کارناموں میں سے دو تحریر کریں؟

(ط) سلفی تحریک کے بانی کون تھے؟

(ی) خواجہ بختیار کاکیؒ نے کس کے حکم پر دہلی کو اپنا مرکزِ دعوتِ دین بنایا؟۔

(ک) دعوت سے متعلق کوئی آیت تحریر کریں

(ل) فرمان رسول "من رای منکم منکرا فلیغیرہ بیدہ فان لم یستطع فبلسانه فان لم یستطع فبقلبه و ذالك اضعف الایمان" کا اردو ترجمہ لکھیں؟

سوال نمبر۲۔ دعوت کا معنی ومفہوم کیا ہے؟ دعوت کے اغراض ومقاصد اور ضرورت پر تفصیلی نوٹ لکھیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۳۔ حضرت موسیٰؑ کے اسلوب دعوت، مخاطبین دعوت اور مراحل دعوت پر تفصیلی نوٹ قلم بند کریں۔ (۲۰)

سوال نمبر۴۔ رسول اللہ ﷺ کے دعوتی مکتوبات کے اسلوب اور اس کی اہمیت پر تفصیلی نوٹ لکھیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۵۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی دینی ودعوتی خدمات پر تفصیل سے روشنی ڈالیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۶۔ حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے تجدیدی کارناموں پر روشنی ڈالیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۷۔ درج ذیل میں سے دو پر نوٹ لکھیں (۲۰)

(۱) تبلیغی جماعت (۲) الیکٹرانک میڈیا کا دعوتی استعمال (۳) عیسائی مشنریز اور ان کا طریقہء دعوت

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II** **A/2017**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

**Roll No. ....................**

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: V-3-N15 [Islam & Modern Western Thought (New Course)]**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

---

نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے۔بقیہ میں کوئی سے چار سوالات کے جواب دیجئے۔

س ۱)۔ دس سوالوں کے مختصر جواب دیجئے۔

۱۔ مغربی فکر کی تشکیل میں کار فرما کوئی سے دو اہم عناصر کا نام لکھیے۔

۲۔ کسی مستشرق کی معروف کتاب کا نام لکھیے۔

۳۔ نیو ورلڈ آرڈر سے کیا مراد ہے؟

۴۔ تہذیبی تصادم کا تصور کس مغربی مفکر نے دیا۔

۵۔ کتاب "الحاد مغرب اور ہم" کے مصنف کا نام لکھیے۔

۶۔ تہذیب مغرب کے رد میں علامہ اقبال کا کوئی شعر لکھیے۔

۷۔ انگریزی زبان میں قرآن کے کسی غیر مسلم مترجم کا نام لکھیے۔

۸۔ NGO کن الفاظ کا مخفف ہے؟

۹۔ حدیث پر مستشرقین کے کوئی سے دو اعتراضات بتائیے۔

۱۰۔ تحریک اصلاح مذہب "Reformation" کے بانی کون تھے۔

۱۱۔ WTO کن الفاظ کا مخفف ہے؟

۱۲۔ قرآن پر اعتراض کرنے والے دو مستشرقین کے نام تحریر کیجیے۔

۱۳۔ مغربی فکر کا علمی مقابلہ کرنے والے برصغیر کے کوئی سے دو مسلم اہل علم کے نام تحریر کیجیے۔

س ۲) اہل مغرب کے فکر کی بنیادیں اور اس کے پس منظر پر بحث کیجیے۔

س ۳) سیرت طیبہ کے بارے مستشرقین کا خاص مطالعہ کیا ہے؟ دلائل کے ساتھ جائزہ لیجیے۔

س ۴) اسلام میں عورت کے مقام و مرتبہ سے متعلق اہل مغرب کے خیالات کا مطالعہ پیش کیجیے۔

س ۵) مسلمان ممالک میں اپنے افکار کے نفوذ کے لیے اہل مغرب کی حکمت عملی پر نوٹ تحریر کیجیے۔

س ۶) مسلمانوں میں تجدد پسندی کے رجحانات کی وجوہات پر سیر حاصل بحث کیجیے۔

س ۷) غیر مسلموں کے الزامی لٹریچر کا مسلمانوں کی طرف سے رد پر نوٹ لکھیے۔

س ۸) مکالمہ بین المذاہب مختلف مذاہب میں قربت کا سبب بن سکتا ہے۔ تائید یا مخالفت میں اپنی رائے دلائل کی روشنی میں پیش کیجیے۔

س ۹) کوئی سے دو اجزاء کے جواب مطلوب ہیں۔

۱۔ سیکولرازم

۲۔ تحریک مادیت

۳۔ تحریک الحاد و دھریت